شاعر :- مسافر، جو چند لمحوں کے لئے سستانے اس پرانی حویلی کے دالان میں آبیٹھتا ہے۔

نوجوان :- بس اس سے زیادہ اور کچھ نہیں؟

شاعر :- نہیں۔

مہاجر :- شاعر! مجھے میرا گھر مل گیا (شاعر خاموش رہتا ہے)

کسان :- مجھے میرے کھیت مل گئے شاعر! (شاعر خاموش رہتا ہے)

نوجوان :- تم کیا کر رہے ہو شاعر؟

شاعر :- میں شعر لکھ رہا ہوں

نوجوان :- کس کے متعلق؟

شاعر :- اس کے کھیتوں کے متعلق، اس کے نئے گھر کے متعلق اور اس منصوبہ کے متعلق جس کے لئے تم کام کر رہے ہو۔

نوجوان :- مگر تم تو ہمیں پہچانتے بھی نہیں؟

شاعر :- اس سے کیا ہوتا ہے؟ میں تمہیں نہیں جانتا تو کیا ہوا ان کھیتوں کو جانتا ہوں جو اس کے ہیں، اس گھر کو جانتا ہوں جس کا یہ مالک ہے، اس منصوبہ سے واقف ہوں جس کے لئے تم کام کر رہے ہو۔ میں انہیں کے متعلق لکھ رہا ہوں چونکہ یہ سب زندہ رہیں گے۔ تم مر جاؤگے اور یہ زندہ رہیں گے!

مہاجر :- لیکن شاعر ــــ

شاعر :- میرا وقت برباد نہ کرو۔ مجھے گیت لکھنے دو۔

کسان :- مگر شاعر۔

شاعر :- اگر تم اسی طرح باتیں کرتے رہے تو میں یہاں سے چلا جاؤں گا۔

نوجوان :- (کسان اور مہاجر سے) اسے تنگ نہ کرو، اسے کام کرنے دو۔ اس کا کام ہم سب سے اہم ہے۔ اسے سکون کی ضرورت ہے۔ صدیوں بعد اسے سکون ملا ہے، اسے تنگ نہ کرو۔ آؤ ہم یہاں سے چلیں۔ اسے کام کرنے دو۔ (تینوں شاعر کی طرف دیکھتے ہیں جو اسی طرح منڈیر پر بیٹھا گیت لکھنے میں مصروف ہے۔ اور پھر حویلی کے دالان سے نیچے اتر کر ایک طرف چل دیتے ہیں۔ شاعر سر اٹھا کر دور جاتے ہوئے تینوں آدمیوں کی طرف دیکھتا ہے۔ اور اس کے ہونٹوں پر بڑی میٹھی مسکراہٹ پھیل جاتی ہے ــــ پردہ آہستہ آہستہ گر جاتا ہے)

رپورتاژ:

# اجالے کی طرف

عنایت اللہ

۲۳ر اکتوبر ۱۹۵۹ء کی صبح طلوع ہو چکی تھی۔

اس صبح میں کوئی خاص بات نہیں تھی سوائے اس کے کہ قید کا ایک اور دن شروع ہو چکا تھا۔ اس صبح میں کوئی انوکھا پن نہیں تھا۔ کوئی دلکشی بھی نہیں تھی۔ زنداں کی ہر صبح کی طرح یہ بھی عام قسم کی صبح تھی۔ قیدیوں کی بارکوں اور کوٹھڑیوں کے دروازے کھل چکے تھے اور وہ روزمرہ کی مشقت پوری کرنے، جوڑی جوڑی، جیل کے کارخانے کی طرف جا رہے تھے۔ سر جھکے ہوئے تھے۔ جیسے ضمیر نے کوئی ناگوار سا بوجھ بڑی مشکل سے اٹھا رکھا ہے۔ وہ آہستہ آہستہ، نہایت ہی آہستہ چلے جا رہے تھے۔ جیسے اسی کوشش میں ہوں کہ وقت آگے نکل جائے اور وہ پیچھے رہ جائیں۔ سامنے جیل کی دومنزلہ ڈیوڑھی پر پاکستان کا سبز جھنڈا عجب شانِ بے نیازی اور معصومیت سے اکتوبر کی خنک ہواؤں سے کھیل رہا تھا۔

قیدیوں کے انبوہ میں سے کچھ چہرے اوپر کو اٹھے۔ نگاہوں نے غیر ارادی سے انداز میں جھنڈے کو دیکھا اور نگاہیں گرد و پیش کا جائزہ لینے لگیں۔ ماحول میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ پتھروں کی اونچی دیواروں میں وہی روزمرہ والی، صدیوں پرانی، ہیبت تھی۔ ان کی بلندی وہی تھی اور اس بلندی کا نفسیاتی اثر وہی تھا۔ باہر کی دنیا کی گہما گہمی کی مختلف آوازیں، ملوں کی طرف مزدوروں کے بھاگتے ہوئے قدموں کی آوازیں، ان کے آزاد قہقہے، سائیکلوں کی گھنٹیاں اور کسی ہوٹل کے لاؤڈ سپیکر کے اگلے ہوئے فلمی گانے جیل کی فضا میں سے تیرتے ہوئے گزر رہے تھے جس طرح صحرا کے اوپر سے بادلوں کے ٹکڑے بن برسے اُڑے جا رہے ہوں۔ یہ آوازیں چند ہی قدم سے آ رہی تھیں جیل کے ساتھ ساتھ جاتی ہوئی سڑک اور قریبی آبادی سے — لیکن ان دیواروں کا نفسیاتی اثر یہ تھا جیسے یہ آوازیں قیدیوں تک کوسوں دور سے — برسوں دور سے — آ رہی تھیں، افق کے اس پار سے۔

قیدی روزمرہ کی مشقتوں میں مصروف ہو گئے۔ ان کے کام کرنے کے انداز میں کام کم اور مصروفیت زیادہ تھی۔ وہ کام سے کم اور وقت سے زیادہ نبرد آزما تھے۔

کوئی تین ماہ سے یہ افواہیں پھیلنی شروع ہو گئی تھیں کہ یوم انقلاب کے موقع پر قیدیوں کو عام معافی دی جائے گی۔ قیدی کی زندگی میں خوشگوار افواہ کو اُسی قدر دخل ہے جس قدر پیاسے صحرا نورد کی مسافت میں سراب کو۔ تھکا ہارا، پیاس کا مارا مسافر فریب کے تعاقب میں طویل، بہت ہی طویل مسافت طے کر جاتا ہے۔ پانی ملتا تو نہیں، نظر تو آتا رہتا ہے۔ افواہیں بے بنیاد ہی سہی لیکن قیدی ان کے نیچے بنیادیں خود تعمیر کر لیتے ہیں۔ آزاد دنیا میں افواہ پروپیگنڈا یا عملی مذاق کی خاطر پھیلائی جاتی ہے لیکن جیل میں افواہ پھیلانے کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وقت کو کسی فریب یا جھوٹی سچی امید سے بہلا کر چلتا کیا جائے۔ جب افواہ جیل میں گھومتی ہے تو قیدی اپنی اپنی امید، ابتلا اور عقل کے مطابق اس میں قطع و برید اور ترمیم کر کے اسے قابلِ یقین بنا لیتے ہیں۔ ان کی ایڈیٹنگ قابلِ تحسین ہوتی ہے۔ یہ دیکھا گیا ہے کہ افواہ کا مصنف اکثر خود بھی اپنی ہی پھیلائی ہوئی افواہ کا شکار ہو جاتا ہے۔ پیشتر اس کے کہ ایک افواہ مکمل طور پر ٹھنڈی ہو جائے اسی میں سے ایک اور شوشہ نکلتا ہے جو ایک اور افواہ کے روپ میں ہوا کی طرح جیل بھر میں گھوم جاتا ہے۔ اور اس طرح قیدی اپنے آپ کو امیدوں، جھوٹی تسلیوں اور افواہوں پر زندہ رکھتے ہیں۔

اب عام معافی کی افواہ جو پھیلی تو ہر ایک قیدی نے اسے مصدقہ خبر کا درجہ دے دیا اور اس میں نت نئے اضافے کرنے لگے۔ سرکاری طور پر قیدیوں کی دو قسمیں ہوتی ہیں، عادی اور اتفاقیہ۔ لیکن عام معافی کی افواہوں نے قیدیوں کو دو مختلف حصوں میں بانٹ دیا تھا۔ ایک

مارشل لا، سے پہلے کے سزا یافتہ اور دوسرے مارشل لا کے نفاذ کے بعد کے ــــ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ افواہیں یہ ترمیم ہو گئی تھی کہ، اکتوبر ۵۸ء کے بعد کے سزا یافتہ قیدیوں کو کوئی معافی نہیں ملے گی کیونکہ ان کے مقدمات دیانتدارانہ، غیر جانبدارانہ اور منصفانہ فضا اور ماحول میں سنے اور پرکھے گئے ہیں لیکن مارشل لا، سے پہلے کے قیدیوں کے متعلق انقلابی حکومت کو یقین ہے کہ ان کے ساتھ انصاف نہیں ہوا اور ان کے مقدمات میں سیاسی شعبدہ بازیاں کارفرما رہی ہیں۔ بہت سارے بے گناہ ہیں اور بیشتر کی سزائیں جرائم کے مقابلے میں بہت زیادہ ہیں۔ قیدیوں کا خیال تھا کہ نئی حکومت معاشرے کے کونے کونے کو چھان رہی ہے۔ لہٰذا قیدیوں کو کسی طرح نظرانداز نہیں کیا جائے گا۔

اگست کے آخر تک عام معافی کی اس افواہ کو قیدیوں نے " سرکاری اطلاع کا درجہ دے دیا تھا۔ جیل کے اندر اخبارات کی مانگ بڑھ گئی تھی اور ان پڑھ قیدیوں نے لکھے پڑھے قیدیوں سے اخبارات پڑھوا پڑھوا کر ادھ موا کر دیا تھا۔ ہم " بی کلاس" کے قیدیوں کو ہر قدم پر اس سوال کا جواب دینا پڑتا تھا۔ " بابو صاحب! کوئی نئی خبر؟" میں نے ایک دن قیدیوں کے ہجوم میں بیٹھے کہہ دیا ــــ " ارے جاہلو! یہ محض افواہیں ہیں۔ ابھی کوئی سرکاری اطلاع نہیں آئی۔" میرا یہ کہنا تھا کہ قیدی جیسے مجھ پر ٹوٹ پڑے ۔۔

" بابو صاحب"! ایک نے کہا۔ " آپ کو یوں نہیں کہنا چاہیئے تھا۔ آپ تو تعلیم یافتہ ہیں آپ نے مارشل لا، کی توہین کر دی ہے"

ان پندرہ بیس قیدیوں نے (جن میں سوائے ایک دو کے ان پڑھ تھے) مجھے قائل کر لیا کہ " جنرل ایوب قیدیوں کو نہیں بھولے گا۔" یہ سب مارشل لا، سے پہلے کے سزا یافتہ تھے۔ جب وہ مجھے یکے بعد دیگرے اپنے دلائل دے رہے تھے تو مجھے خدشہ محسوس ہوا کہ اگر ان قیدیوں کو نظرانداز کر دیا گیا تو بے انصافی ہوگی۔ گو مجھے امید تھی کہ قیدیوں کی توقعات کے مطابق ان کو کبھی فراموش نہیں کیا جائے گا لیکن میں اپنے طور پر سوچ رہا تھا کہ اگر، اکتوبر ۱۹۵۸ء سے پہلے کی اس سیاست گزیدہ مخلوق کو انقلابی حکومت نے بھی نظرانداز کر دیا تو؟ جب یہ قیدی مجھ پر دلائل کی بوچھاڑ کر رہے تھے تو یوں لگ رہا تھا جیسے میں ایک ہجوم میں کھڑا سنگسار کیا جا رہا ہوں۔ وہ تیزی سے، غصے سے اور بلند آواز سے بول رہے تھے ــــ " تم کیا سمجھتے ہو بابو کہ میں جو عمر قید بھگت رہا ہوں کیا میں واقعی قاتل ہوں؟" میں نے اس کی طرف دیکھا۔

" قاتل کوئی اور تھا۔ گاؤں جانتا ہے کہ قاتل نمبردار کا بیٹا تھا لیکن جھوٹی گواہیوں، بناوٹی مشیرناموں اور فرضی برآمدگیوں کے جال میں مجھے الجھا کر عمر قید دلائی گئی ...." اس پر رقت طاری ہو گئی۔ وہ گھونٹ سا نگل کر بولا۔ " میرا جرم صرف یہ تھا کہ میں نے گھر اور اپنی برادری کی پرچیاں فلاں ممبر کے نام نہیں ڈالی تھیں۔ میرے گھر کی پانچ پرچیاں تھیں اور برادری کی چالیس۔" اس کے بعد جب اس نے اس داستانِ خونچکاں کی تفصیلات سنائیں۔ تو کئی بار جی چاہا کہ اس کے منہ پر ہاتھ رکھ دوں، روک دوں اسے کیونکہ وہ رو رہا تھا اور میرے اعصاب متحمل نہیں ہو رہے تھے۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اس کی آنکھوں سے آنسو نہیں قانون کی شاہ رگ سے خون ٹپک رہا تھا۔

" میں ایک ہی نہیں بابو!" اس نے میرے کندھے پر زور سے ہاتھ مار کر چونکا دیا۔" پاکستان کی تمام جیلوں میں جا کے کال کوٹھڑیوں اور بارکوں کو نہ دیکھو۔ قیدیوں کے سینے چیر کے دیکھو۔ میں ایک ہی نہیں جانے کتنے بے گناہوں کو ان لیڈروں اور وزیروں نے پابہ زنجیر کر کے ان کے بچوں کو بھوکا رلایا ہے اور ان کی عورتوں کی کسمپرسی سے ناجائز فائدہ اٹھایا ہے، پرچیوں والے جرم، میں کون جانے کتنے 'مجرموں' کو پھانسی چڑھا دیا گیا ہے۔ بعض بھلے مانس اور شریف لوگوں کو ڈکیتی اور اغوا وغیرہ کے جھوٹے مقدموں میں گرفتار کر کے سالہا سال کے لئے جیلوں میں ٹھونس دیا گیا ہے۔"

" مارشل لا کیوں لگایا گیا ہے؟" ایک اور قیدی نے اشتیاق سے پُر لہجے میں پوچھا ــــ " فرعونیت کو ختم کرنے کے لئے۔" دوسرے قیدی نے جواب دیا۔

" ہم جو بھگت چکے ہیں۔ بھگت چکے ہیں ...." ایک اور نے کہا۔ " اب انصاف کا وقت آ گیا ہے۔ ہمیں اس یومِ انقلاب پر رہا کر دیا جائے گا۔"

" یہ حکومت خدا اور قرآن کی ہے۔"

اور ایک قیدی جسے میں شکل و شباہت کی مطابقت سے بدّھو سمجھ رہا تھا، بولا " ہم یقیناً بخشے جائیں گے بابو صاحب! کیونکہ ہم طلوعِ اسلام سے پہلے کے لوگ ہیں "۔

اور میں بھی عام معافی کی افواہ کو سچ ماننے لگا۔ میرے پاس صرف ایک دلیل تھی وہ یہ کہ ان مظلوم محبوسین کو جس ضربِ کلیم کا انتظار تھا اس کا دھاکہ انھوں نے ، ۷ اکتوبر ۱۹۵۸ء کو سن لیا تھا۔ اور سب سے بڑھ کر ان قیدیوں کا انقلابی حکومت پر یہ اعتماد کہ " جنرل ایوب ہمیں نہیں بھولے گا " مجھے قائل کر رہا تھا کہ یہ خبر گو افواہ ہے لیکن اس میں جان ہے ، اس کے پیچھے بنیادیں ہیں اور اس میں خدا کا ہاتھ بھی ہے۔

مارشل لا ، سے پہلے کے قیدی مطمئن تھے لیکن ، ۷ اکتوبر ۵۸ء سے بعد کے سزا یافتہ سر جھکائے ہوئے الگ بیٹھے تھے۔ وہ بھی ایک حد تک مطمئن تھے۔ انھیں یقین تھا کہ ان کے ساتھ بے انصافی نہیں ہوئی۔ یا کم از کم انھیں یہ تسلی تھی کہ انھیں اپنے گناہوں کی سزا ملی ہے اور سزائیں جرائم کی شدت و نوعیت کے مطابق ملی ہیں۔

ماہ ستمبر کے آخر تک جیلوں میں ہنگامہ بپا ہونے لگا تھا حالانکہ کسی طرف سے اس افواہ کی سرکاری تائید نہیں ہوئی تھی نہ کوئی جیل کا افسر تائید کی ذمہ داری لے رہا تھا لیکن قیدی جانے کہاں کہاں کے حوالے دے دے کر عام معافی کی افواہ کو سرکاری حیثیت دے رہے تھے۔ اکتوبر کے آغاز میں ایک اردو اخبار نے اپنے نامہ نگار کے حوالے سے خبر شائع کر دی کہ انقلاب کی پہلی سالگرہ پر قیدیوں کو عام معافی دی جائے گی۔ لیکن خبر کا متن کچھ اس قسم کا تھا کہ اسے مصدقہ یا یقینی نہیں کہا جا سکتا تھا۔ اس کا " معتبر ذرائع " کوئی قیدی معلوم ہوتا تھا۔ کچھ بھی ہو اس خبر نے جیل میں وہ اودھم مچایا کہ قیدی رات بھر ناچتے اور گاتے رہے۔ خبر کے آخر میں لکھا تھا " سرکاری اعلان عنقریب کر دیا جائے گا " اور قیدیوں نے " عنقریب " کی انتہائی میعاد کا تعین شروع کر دیا۔ بعض نے کہا عنقریب کا مطلب ہوتا ہے ایک ہفتے تک۔ اور بیشتر دس روز کہہ رہے تھے۔ ایک قیدی نے منطق اور علم کے زور پہ دلیل دیتے ہوئے کہا۔ " گاؤں میں جب کوئی نزع کی حالت میں ہوتا ہے تو دوسرے گاؤں میں یوں اطلاع بھجوائی جاتی ہے کہ فلاں " موت القریب " ( قریب الموت ) ہے۔ اکثر دیکھا گیا ہے کہ اطلاع بھجوانے کے فوراً بعد وہ مر جاتا ہے لہٰذا 'عنقریب' اور 'موت القریب' کی مدت میں اگر کچھ فرق ہے تو زیادہ سے زیادہ ایک آدھ دن کا ہوگا۔" آخر قیدیوں نے سر جوڑ کے فیصلہ کیا کہ ایک ہفتے تک سرکاری اعلان ہو جائے گا۔

اب " عنقریب " کے انتظار کی تلخیاں شروع ہو گئیں۔ ایک ہفتہ گزر گیا۔ دس دن بھی گذر گئے " عنقریب " کی میعاد طویل تر اور عام معافی کی افواہیں گرم تر ہوتی گئیں۔ جب ۲۰ اکتوبر تک کوئی سرکاری اعلان نہ ہوا تو بعض چہرے مرجھانے لگے۔ مایوسی کی دبی دبی آوازیں سنائی دینے لگیں اور بعض قیدی بحث مباحثے میں الجھنے لگے۔ ایک وہ تھے جو مارشل لا ، میں کیڑے نکالنے لگ گئے تھے اور زیادہ تعداد ان کی تھی جو ابھی مایوس نہیں ہوئے تھے۔

" مجھے ایک بات کا جواب دو " یہ ایک قیدی کی آواز تھی۔ " ہمیں کیوں معاف کر دیا جائے ؟ قاتلوں اور ڈاکوؤں کو کیوں بخش دیا جائے ؟ کیا ہم نے بھی کسی کو بخشا تھا ؟ " - " لیکن تم تو بے گناہی میں دس سال کی سزا بھگت رہے ہو " دوسرے نے حیرت سے پوچھا۔ " تم ایسی بات کیوں کہتے ہو ؟

" میں پوچھتا ہوں چند بے گناہوں کی خاطر گناہگاروں کو بھی کیوں چھوڑ دیا جائے ؟ " اس نے متانت سے جواب دیا۔ " میں بے گناہ ہی سہی ، مجھے مارشل لا ، معافی نہ دے نہ سہی ، میں صرف ایک بات پہ خوش ہوں کہ ملک سے بے ایمانی اٹھ گئی ہے اور مارشل لا ، والوں نے پرچیوں کی منڈی بند کر دی ہے۔ میں خوش ہوں دوستو ! میں بہت ہی خوش ہوں مجھے جس نے جیل بھجوایا ہے وہ آج خود مجرم ہے۔ پولیس ہتھکڑیاں لئے اس کے پیچھے گھوم رہی ہے۔ مارشل لا ، والوں نے اس کی بادشاہی ہم مزارعوں پر بانٹ دی ہے..... اب آئے پرچی لینے "۔

یہاں ایک بات قابل ذکر ہے کہ جیلوں میں بہت سے قیدی " الیکشن زدہ " تھے ہزارہا انسانوں کو " غلط امیدوار " کو ووٹ دینے

یا کسی حریف سیاسی پارٹی سے متعلق ہونے کے جرم میں پھانسا گیا اور انھیں سزائیں دلوائی گئی تھیں: گو اُس وقت کے قانون میں ایسے کسی جرم اور دفعہ کا ذکر نہیں آتا لیکن تعزیراتِ پاکستان میں سیکڑوں اور دفعات جو موجود تھیں جسے جیل نہیں بھجوایا جاتا تھا اس کے پیچھے پٹواری کو ڈال دیا جاتا تھا۔ پٹواری کا بستہ مداری کی پٹاری سے کیا کم ہوتا ہے۔ اس میں سے جہاں جیتا جاگتا کبوتر نکل آتا ہے وہاں لوہے کے گولے اور میخیں بھی نکل آیا کرتی ہیں۔ ۷ راکتوبر ۱۹۵۸ء کو ختم ہونے والے دور میں بستے کی مسمریزم تھی۔

جیل میں قیدی ووٹوں کے نام سے یوں گھبرا رہے تھے جیسے بچے چیچک کے ٹیکے لگانے والے کو دیکھ کر بھاگ اٹھتے ہیں۔ ان حادثات کی تفصیلات بہت طویل ہیں اور بے حد تلخ۔ اُن پرچیوں پر جانے کتنی خونچکاں داستانیں لکھی ہوئی ہیں۔ مارشل لا سے پہلے کی دیگر دھاندلیوں کی صحیح اور مکمل تصویر دیکھنی ہو تو جیل میں جا کے دیکھئے۔ ایک ایک انسان اور انسان کا ایک ایک خط عریاں نظر آئے گا۔

جب بنیادی جمہوریت کی خبریں آنے لگیں تو میں نے بعض قیدیوں کو اداس اور یاس آلود لہجے میں کہتے سنا۔ "ہم خوش تھے کہ مصیبت ختم ہوئی، مارشل لا، والوں نے پھر ووٹوں کا قصہ اٹھا لیا ہے۔" وہ بنیادی جمہوریت کے نام کو صرف اس لئے ناپسند کرتے رہے کہ اس میں ووٹوں کا ذکر تھا لیکن انھیں انقلابی حکومت پر اس حد تک اعتماد تھا کہ وہ مارشل لا کی ہر چیز کو پسند کرنا چاہتے تھے۔ آخر انھوں نے 'بی کلاس' کے قیدیوں سے کرید کرید کر پوچھنا شروع کر دیا کہ 'بنیادی جمہوریت' کیا ہے۔ وہ اس میں اچھے پہلو تلاش کرنا چاہتے تھے۔ پرچیوں کے مارے ہوئے اَن پڑھ دیہاتی قیدی ساری بات سمجھنے کی ذرہ بھر کوشش نہیں کر رہے تھے۔ وہ رہ رہ کے یہی سوال پوچھتے تھے۔ "کیا یہ پرچیاں پہلے کی طرح ڈالی جائیں گی؟ کیا دیہات میں پھر موٹر کاریں جائیں گی اور پرچیوں کی خاطر قرآن اور رسولؐ کے نام پہ جھوٹے وعدے دیئے جائیں گے؟ کیا اب بھی دیہاتیوں کو ڈرا دھمکا، بہلا پھسلا اور سبز باغ دکھا کر پرچیاں لی جائیں گی؟ کیا اب بھی پرچیوں پر برادریوں میں خون خرابے ہوں گے؟ کیا اب بھی ووٹوں کے پیسے دیئے جائیں گے جو وزارت بننے کے بعد ٹیکسوں اور دوروں کے ذریعے پورے کر لئے جائیں گے؟ کیا اب بھی جو آدمی اپنی مرضی کے مطابق ووٹ دے گا رات اس کی گائے چوری ہو جائے گی۔"

"اور بابو صاحب! کیا پھر سَن چھپن والا جمہوریہ بن جائے گا؟"

"اور بابو صاحب! کیا مارشل لا ہٹ جائے گا؟"

"یہ تو بہت بُرا ہو گا بابو صاحب!"

جب انھیں یقین دلایا گیا کہ ایسا نہیں ہو گا اور وہ جسے جی چاہے ووٹ دیں گے اور جسے ووٹ نہیں دیں گے وہ خواہ کتنا ہی بڑا آدمی کیوں نہ ہو وہ کسی کا کچھ نہیں بگاڑ سکیگا، تو قیدیوں کے مرجھائے ہوئے چہرے مسرّت سے کھِل اٹھے۔ ان میں جو بنیادی جمہوریت کے تصور اور افادیت کو سمجھ گئے وہ بہت ہی خوش اور مطمئن تھے اور جو نہ سمجھ سکے وہ اسی پہ مطمئن تھے۔ اور ان کے لئے یہ اطمینان کافی تھا۔ کہ وہ اپنے ووٹ کا صحیح اور جائز استعمال کر سکیں گے اور بے خوف و خطر کر سکیں گے۔ ان کا کامیاب امیدوار پہلے کی طرح ہمیشہ کے لئے ان کی نظروں سے اوجھل نہیں ہو جائے گا بلکہ اس نئے طرزِ حکومت میں وہ کسی بھی وقت اپنے نمائندے کا گریبان پکڑ سکیں گے۔

"اور بابو صاحب! ۲۷ راکتوبر کو عام معافی ملے گی؟"

"بھئی! ابھی تو کچھ علم نہیں۔"

کھِلا ہوا چہرہ مرجھا گیا۔

۲۰ راکتوبر کی صبح قیدیوں کے ہجوم میں کئی چہرے اداس تھے۔ 'عنقریب' کی میعاد ختم ہو چکی تھی۔ عام معافی کی سرکاری اطلاع نہیں آئی تھی۔

۲۳ راکتوبر کی صبح طلوع ہوئی۔ قیدی جاگ اٹھے تھے، امیدیں اونگھ رہی تھیں۔ قیدی روزمرہ کی مشقت پوری کرنے جوڑی جوڑی جا رہے۔ سامنے پاکستان کا سبز جھنڈا بے نیازی اور معصومیت سے جھوم رہا تھا۔ قیدیوں کے جلوس میں سے کچھ چہرے ذرا اوپر

اُٹھے، نگاہوں نے غیرارادی سے طور پر جھنڈے کو دیکھا اور نگاہیں جھک گئیں۔ یوم انقلاب میں صرف چار روز باقی تھے جن میں سے ایک نہایت تیزی سے گزرتا جا رہا تھا۔ عام معافی کی افواہ محض بے جان افواہ بنتی جا رہی تھی۔ ابھی تک سرکاری اعلان نہیں ہوا تھا۔ دن کا پچھلا پہر تھا کہ جیل میں یکلخت ہڑبونگ مچ گئی۔ قیدیوں کی چیخوں اور نعروں سے جیل کی دیواریں اور سلاخیں ہلنے لگیں۔ قیدی ایک دوسرے سے بغلگیر ہو رہے تھے اور پاگلوں کی طرح چیختے جا رہے تھے۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے جیل میں بغاوت ہو گئی ہے جسے قابو میں نہ لایا جا سکے گا۔ معلوم ہوا ایک اردو اخبار نے چار کالمی سرخی دی ہے کہ انقلاب کی پہلی سالگرہ پر قیدیوں کو عام معافی دی جائے گی۔ اس معافی میں ۷ راکتوبر ۵۸ء کے بعد کے سزا یافتہ بھی برابر کے شریک تھے لیکن یہ خبر بھی اسٹاف رپورٹ کی تھی۔ سرکاری اطلاع ابھی تک نہیں آئی تھی۔

شام قیدیوں کی گنتی ہو رہی تھی کہ ایک بار پھر جیل کے در و دیوار ہل گئے۔ وہ اودھم کہ جیل کے وارڈروں نے بھی گنتی چھوڑ کر لطف اندوز ہونا شروع کر دیا۔ کسی نے آکر خوش خبری سنا دی تھی کہ دفتر میں سرکاری چٹھی آگئی ہے۔ چٹھی میں لکھا تھا کہ دس سال سے کم والے جن قیدیوں کی سزا مع حج کی معافی کے، نصف گذر گئی ہو انہیں ۲۷ راکتوبر کو رہا کر دیا جائے، سزائے موت کے قیدیوں کی سزا عمر قید میں تبدیل کر دی جائے اور جو قیدی ابھی نصف سزا پوری نہ کر چکے ہوں (عمر قید والے بھی) انہیں دو مہینے فی سال کے حساب سے معافی دی جائے۔

۲۴ راکتوبر کی صبح کو جیل کا ماحول بدلا ہوا تھا۔ فضا سے یاس اور ناامیدی ڈھل چکی تھی۔ یوں لگتا تھا جیسے وہ ہیبت ناک دیواریں اور سیاہ کالی سلاخیں بھی مسکرا رہی تھیں۔ عجیب سرگرمی تھی۔ ساری جیل میں میلے کا سماں تھا۔ قیدی کھانا اور سونا تک بھول گئے تھے۔ جدھر دیکھو تین تین چار چار کی ٹولیاں مٹھی یا کھڑی نظر آتی تھیں اور رہائی کے بعد کے پروگرام بن رہے تھے۔ کوئی بچوں سے جلد از جلد ملنے کے لئے بے تاب تھا تو کوئی سب سے پہلے سسرال پہنچنا چاہتا تھا۔ جن کی شادیاں قید کی وجہ سے التوا میں پڑی ہوئی تھیں ان کا رنگ ہی نرالا تھا۔ بعض کسی پیر فقیر کے مزار پر جانا چاہتے تھے اور کوئی سب سے پہلے "ایوب پارک" کی سیر کرنا چاہتے تھے۔ ان کے نزدیک مارشل لاء کا شکریہ ادا کرنے کا یہ موزوں ترین طریقہ تھا۔ جن کے ابھی چار چار، پانچ پانچ سال باقی تھے اور وہ رہ گئے جا رہے تھے وہ رہ رہ کے آسمان کی طرف دیکھتے تھے۔ اور ۷ راکتوبر ۵۸ سے پہلے کے سزا یافتہ قیدی جنہیں اپنے جرم کا بھی کوئی علم نہ تھا زار و قطار رو رو کر خدا و رسولؐ اور انقلابی حکومت کی دریا دلی اور انصاف پسندی کا شکریہ ادا کر رہے تھے۔

سب سے زیادہ قابلِ غور عادی مجرم یعنی جرائم پیشہ تھے۔ میں نے ایسے تین چار قیدیوں سے بات کی تو اُن کا جواب اور آئندہ پروگرام سن کر حیران رہ گیا۔ تقریباً سب نے کہا۔ "جس نے ہم پر مہربانی کی ہے ہم اس پر مہربانی کریں گے۔"

"مطلب؟" میں نے پوچھا۔

"آج سے ہم جرائم کا پیشہ ترک کر رہے ہیں۔" انہوں نے فاتحانہ انداز سے کہا۔ "جب تک یہ حکومت قائم رہے گی ہم کسی گھر چوری نہیں کریں گے، نہ کوئی جیب کاٹیں گے۔" وہ اور کچھ کہنا چاہتے تھے لیکن انہیں سجھائی نہ دیتا تھا کہ کیا کہیں۔ اظہار کی راہیں مسدود تھیں۔ اگر کوئی ماہر نفسیات ہوتا تو یہ دو ہی فقرے سن کر مجرم کی نفسیات اور اصلاح کے فلسفے کو تہہ کر کے رکھ دیتا۔

رہائی میں صرف دو دن باقی تھے لیکن گذرتے نظر نہیں آ رہے تھے۔ ایک قیدی کہہ رہا تھا "دو برس نہایت اطمینان سے گذارے ہیں، یہ دو دن مشکل سے گذر رہے ہیں۔" آخر ۲۷ راکتوبر کی صبح طلوع ہوئی۔ رہا ہونے والے قیدیوں نے نماز شکرانہ ادا کی اور انقلابی حکومت کی کامیابی کی دعا کی۔ پھر جیل کے دو تو آہنی دروازے کھول دیئے گئے اور قیدی "پاکستان زندہ باد" "فیلڈ مارشل ایوب خاں زندہ باد" "قائد اعظم زندہ باد" اور "انقلابی حکومت زندہ باد" کے فلک شگاف نعرے لگاتے ہوئے باہر نکلے اور اس زندگی میں باعزت شہریوں کی طرح داخل ہو گئے جہاں اب انصاف ہے، مضبوط اور اٹل قانون ہے، جمہوریت ہے اور جہاں اب وہ ۷ راکتوبر ۵۸ء سے پہلے والے دور کی بے اطمینانیوں اور بے انصافیوں کے خطرات سے آزاد ہوں گے۔


لہلہاتی کھیتیوں کے محافظ




آپ کی دایہ کے ہاتھوں میں ہے۔




زچگی کے بعد جب بھی آپ کی دایہ زچگی سے متعلق کام کے لئے آئے تو یہ ضرور دیکھ لیجئے کہ اُسے اپنے ہاتھوں اور آلات کو جراثیم سے پاک کرنے کے لئے صاف برتن، صاف پانی اور ڈیٹول مہیا کیا گیا ہے یا نہیں۔ اگر اُس کے ہاتھ اور آلات ڈیٹول کے جراثیم کُش محلول سے صاف نہ کئے گئے تو وہ آپ کے اور آپ کے بچہ کے لئے خطرہ کا باعث ہو سکتے ہیں کیونکہ اس طرح انھیں چھوت کی بیماری لگ جانے اور اُن کے خون میں زہر پیدا ہو جانے کا اندیشہ ہے۔ چھوت سے زچہ کی حفاظت کیجئے۔ زچگی سے پہلے، زچگی کے دوران میں اور زچگی کے بعد ڈیٹول کا استعمال کیجئے۔

## ڈیٹول

* زود اثر اور دافعِ سمیت ہونے کی وجہ سے جراثیم کو فوراً ہلاک کر ڈالتا ہے۔
* جس جگہ لگایا جائے وہاں ذرا بھی تکلیف نہیں ہوتی۔
* اس کی بو خوشگوار ہے۔

۸'۱۶ اور ۴ اونس کے سائزوں میں ملتا ہے۔
آج ہی ایک بوتل خریدیئے

# ڈیٹول

تمام ڈاکٹر استعمال کرتے ہیں اور استعمال کا مشورہ دیتے ہیں

ریکٹ اینڈ کولمین آف پاکستان لمیٹڈ
پوسٹ بکس نمبر ۴۶۳۸ - کراچی۔

R C 807 JWT



دو مشہور نام

# شیریں اور فرہاد

فرہاد نے سنگِ مرمر کا پہاڑ کاٹ کر ایران کی حسین شہزادی شیریں کے محل تک دودھ کی نہر پہنچادی۔ شیریں نے اُس کے کمالِ فن کی تعریف کی لیکن اُسکی محبت کو ٹھکرادیا کیونکہ فرہاد اُسکی نظر میں محض ایک غریب کوہکن تھا۔ لیکن فرہاد کی سچّی محبت شیریں کے دل پر اثر کئے بغیر نہ رہی اور آخر کار شیریں کا دل بھی پسیج گیا۔



اُتنے ہی مشہور نام

# موبل گیس اور موبل آئل

بہترین موٹرنگ کے لئے اسٹینڈرڈ ویکیوم کے پراڈکٹس ہیں۔

پٹرولیم پراڈکٹس کو کفایت سے خرچ کرکے غیرملکی زرمبادلہ کی بچت میں حکومت کی مدد کیجئے۔ موبل گیس اور موبل آئل استعمال کرکے آپ ہر میل پر پٹرول کی بچت کرسکتے ہیں۔



موبل گیس اور موبل آئل وہیں دستیاب ہوتے ہیں جہاں اُڑتے ہوئے سرخ گھوڑے کا نشان نظر آئے

## اسٹینڈرڈ ویکیوم آئل کمپنی

(انکارپوریٹڈ ان یو۔ ایس۔ اے۔ محدود ذمہ داری کے ساتھ)

کراچی — ڈھاکہ — لاہور

ادارہ مطبوعات پاکستان پوسٹ بکس نمبر ۱۸۳ کراچی نے شائع کیا - مطبوعہ ناظر پرنٹنگ پریس میکلوڈ روڈ - کراچی
مدیر: رفیق خاور

فارہنس، خاندان کے لئے ٹوتھ پیسٹ !





مضبوط اور صحتمند
مسوڑوں کے معنی ہیں
چمکدار اور سفید دانت !




# فارہنس استعمال کیجئے۔

آپکا دنداں ساز آپکو بتائیگا کہ مسوڑوں کی حفاظت ہی دانتوں کی صحیح حفاظت ہے، مضبوط مسوڑے صحتمند دانتوں کی بنیاد ہیں۔ ہر روز فارہنس سے برش کے ذریعہ اپنے دانتوں کو صاف کرتے وقت مسوڑوں پر بھی برش ملنے کی عادت ڈالئے۔ فارہنس آپکی سانس میں خوشبو اور مسکراہٹ میں دلکشی پیدا کردے گا۔

بڑے سائز کا ٹیوب۔ قیمت ۲ روپے ۲/ آنے۔ چھوٹے سائز کا ٹیوب۔ ایک روپیہ ۶/ آنے ۶ پائی۔

اِس سے زیادہ ہرگز نہ دیجئے۔

تیارکنندگان

**ڈاج اینڈ سیمور انڈسٹریز (پاکستان) لمیٹڈ**

ویسٹ وھارف۔ کراچی۔

DS 1002 JWT

# سرودِ رفتہ: مولانا محمد علیؒ کی ایک قدیم تحریر

اکبر علی خاں

مولانا محمد علی صرف ہندوستان کی تحریک آزادی و حریت کے راہنما ہی نہیں تھے بلکہ تعلیم کے معاملے میں بھی ایک باغی اور انقلابی سوچ رکھتے تھے۔ انہیں ایک کامیاب ماہر تعلیم کہا جاسکتا ہے۔ انہوں نے اپنی سیاسی مشغولیتوں کے ساتھ ساتھ علی گڑھ سے مایوس ہو کر جامعہ ملیہ کا جو عملی نقشہ مرتب کیا وہ ان کے بھرپور پرخلوص توجہ اور لگن کی وجہ سے ہندوستان کے تعلیمی تجربات میں بہت اونچا مقام رکھتا ہے۔ وہ ہمارے سیاسی رہنماؤں میں اپنے نونہالوں کی تعلیم و تربیت کی ضرورت کو سختی سے محسوس کرتے تھے اور چاہتے تھے کہ آزادی کی تحریک کے ساتھ ساتھ نئے ذہنوں کو نئی اور روح پرور غذا بھی میسر آتی رہے۔ یہی وجہ ہے کہ خود اُن کی رہنمایانہ زندگی میں بے باک جذباتیت کا کوئی نشان نہیں۔ وہ شاید اس حیثیت سے بھی منفرد قرار دئے جائیں گے۔

خود ان کے ذہن کی تشکیل میں بی اماں کا ہاتھ برائے نام نہیں تھا۔ ان کی سوجھ بوجھ، ان کے انداز فکر اور ان کی تربیت کا اقرار مولانا محمد علی نے بھی سرسری طور پر نہیں کیا ہے۔ وہ پوری شدت سے بی اماں سے متاثر ہوئے۔ ان کی تعلیمی زندگی ختم ہونے کے بعد قومی مصروفیتوں میں بھی ان کا بہت بڑا سہارا بنی رہیں۔ وہ بڑی روشن دماغ اور پیش بین ہستی تھیں۔ اسی لئے انہوں نے اپنے قدامت پرست خاندان کی شدید مخالفت کے باوجود محمد علی کو مغربی تعلیم کے سپرد کر دیا۔ شاید ان کا یہ اقدام ہندوستانی مسلمانوں کی بیداری کے لئے ایک بیش قیمت انعام تھا جس نے محمد علی کو وہ کچھ بنا دیا جو دوسری صورت میں ممکن نہ تھا۔

محمد علی کی قومی تحریکات اور مشغولیتوں میں جو رُخ بی اماں نے اختیار کیا تھا اس سے بھی یہی اندازہ ہوتا ہے کہ اُن کے سامنے محمد علی کی دنیاوی زندگی ہی کا سدھار نہیں تھا بلکہ وہ اپنے بیٹے کو قوم کے سپرد کرنے کے لئے تیار رہی تھیں۔ "جان بیٹا خلافت پہ دیدو" صرف لفظی اور کھوکھلا نعرہ نہیں ہے، اس کے ذریعے بی اماں کے سارے جذبات اور ان کی بزرگ ہمدرد اور وطن دوست شخصیت مجسم ہو کر سامنے آجاتی ہے اپنے تمام انقلابی دلولوں کے ساتھ۔

محمد علی بھی اپنے بچپن ہی سے تنگ و تاریک روایات کے حبس بیجا سے باہر نکلنے کے لئے بے چین نظر آتے ہیں اور ان کی ناقدانہ شان کے نقوش بہت واضح طور پر مل جاتے ہیں۔ وہ سرگشتۂ خمار رسوم و قیود نہ رہ سکے۔ اور بچپن میں اُن کے ذہن نے جس روشنی کا اکتساب کیا وہ ہندوستان کے چپے چپے پر پھیل کر رہی۔

جو تحریر ہم آگے چل کر پیش کرنے والے ہیں اس سے اس محمد علی کا سراغ لگانے میں کوئی دشواری نہیں ہوتی جو مغربی تعلیم کو نفاق پسندی نہیں کرتا تھا بلکہ یہ بھی چاہتا تھا کہ اس دولت بیدار کو عام کرنا چاہئے جس کا وہ خود سرمایہ دار ہے۔ اس تحریر سے تنگ اور محدود زندگی کی نفی بھی ہوتی ہے اور وسعتِ خیال کا پتہ بھی چلتا ہے۔

یہ تحریر مولانا محمد علی کی عام شاعرانہ بے کیفی کو پرکھنے میں بھی مددگار ہو سکتا ہے۔ انہوں نے اپنی شاعری میں مجاز سے جو فرار اختیار کیا ہے اس کے لئے ان کے ذہن میں بچپن ہی سے زمین ہموار ہو چکی تھی۔ اور وہ "باعقیمان کوئے دلدارم" کو بھی گوارا کرنے کے لئے تیار نہ تھے۔ پاکبازی سے دلدادگی کا رجحان اور شاعرانہ رندی دنیا کی سیہ دوری کا اظہار، یہ دونوں باتیں اسی تحریر میں ان کے قلم سے نکل چکی ہیں۔ وہ کسی بھی "شعریت" کو زندگی میں در کنار صرفِ شاعری میں بھی داخل کرنا نہیں چاہتے تھے۔ ان کا کلام ملاحظہ کیجئے۔ وہ تو امیر مینائی بھی نہ بن سکے۔ اسی لئے ان کے

اسلئے ۱۸۹۰ء میں مولانا محمد علی کا اس مدرسئہ انگریزی کے درجۂ اول یا ہائر کلاس میں ہونا قرین قیاس ہے۔

مبینہ نتیجے کا مطلب یہ ہے کہ اپنی تعلیم سے فراغت کے بعد علی گڑھ چھوڑ کر مولانا محمد علی رامپور آئے تھے جب انگریزی اسٹیٹ ہائی اسکول کے پرنسپل مقرر کئے گئے تھے دراصل انہی کے دو اولین طالب علم تھے اور انہوں نے بھی اپنے اس منتظم کی تعمیر میں ایک موثر ادا کیا تھا۔

یہ مضمون مولانا محمد علی کی ذہنی اور سادگی زندگی کے دو رخ پیش کرتا ہے۔

۱۔ انگریزی تعلیم کے لئے فراخ دلی اور ذہنی وسعت۔

۲۔ گھریلو دینی تعلیم کے بعد اور ہائی اسکول میں داخلے سے پہلے ابتدائی مدرسہ کی تعلیمی شمولیت کا حال اسکول کے باقاعدہ طالب علم کی صورت میں۔

مولانا نے اپنی اس تحریر میں انگریزی تعلیم کی جس شد و مد سے حمایت کی ہے اس کو یقیناً پسند کیا جا سکتا۔ مضمون مولانا حالی اور سر سید احمد خان کے قلم سے نکلا ہوا محسوس ہوتا ہے جیسے یہ انہیں کی بازگشت ہو۔ لیکن اس کو سمجھنے کے لئے بھی مولانا محمد علی کی اصل زندگی کو دیکھنا چاہئے جس کے بعد یقیناً یہ بات طے ہو جاتی ہے کہ وہ بنیادی طور پر خالص مشرقی عادات و خصائل کے آدمی تھے۔ اپنے لباس میں کبھی کبھی کسی حد تک اپنی عمر کے ہر حصے میں انہوں نے مشرق و مغرب کو برقرار رکھا ہے۔ وہ ان لوگوں میں کبھی نہ تھے جو مغربی ماحول سے متاثر ہو کر مرعوب ہو جاتے ہوں اور احساس کمتری کا شکار اس انداز میں ہوتے ہوں کہ اپنی مادری زبان بولنا بھی انہیں گناہ معلوم ہو۔ انہوں نے خود سپردگی کی وہ روش بھی اختیار نہ کی جس میں قومی مزاج کی نفی اور مذہبی احترام سے لاپرواہی ثابت ہوتی ہو۔ وہ چند باتیں ضرور تھے لیکن بگڑے ہوئے نہیں سنبھلے ہوئے افراط و تفریط سے دور۔

اصل تحریر سے پہلے یہ بات اور بتا چلیں کہ انسپکٹر مدارس کی رپورٹ اور طالب علم محمد علی کے مضمون کی تاریخ ایک ہی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ دونوں چیزیں مدرسہ انگریزی کے سالانہ جلسے میں پڑھی گئی تھیں۔ اس لئے گزٹ میں دونوں پر ۱۶ اگست ۱۸۹۰ء اندراج تاریخ ہے۔

مولانا محمد علی کا یہ مضمون اس لئے قابل قدر ہے کہ یہ ایک ذہنی انقلاب کا نمائندہ ہے اور ایک تعلیمی انقلاب کی یادگار ہے جو آگے چل کر ہندوستان کی سرزمین خصوصاً مسلمانوں کی دنیا میں آیا۔ لیکن یہ اس لئے بھی مزید قابل قدر اور اہم ہو جاتا ہے کہ یہ اب تک کی قدیم ترین معلومہ تحریر ہے جسے رئیس الاحرار مولانا محمد علی سے نسبت کا شرف حاصل ہے۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس ایک چراغ سے ابھی کئی اور چراغ جلائے جا سکیں اور امید ہے کہ بطل حریت کی یہ قدیم ترین تحریر اپنی افادیت اور تاریخی اہمیت کے پیش نظر ملک کے ثقافتی سرمایہ میں اضافہ کا باعث ہوگا۔

## مضمون محمد علی خاں طالب علم مدرسۂ انگریزی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جب ہم غور سے دیکھتے ہیں ایک بڑا حصہ ہماری ابتدائی عمر کا افسوسناک نمونہ دکھاتا ہے۔ ہماری ابتدائی تعلیم محض ناقص اور ادھوری بلکہ خطرناک مرحلہ ہے۔ ایک مدت بغیر معنی الفاظ کے تعلیم پاکر فقط قوت حافظہ کو کام میں لاتے ہیں، فکر و غور کا کوئی موقع نہیں ملتا۔ غرض کرنے کے عادی نہیں ہوتے۔ یہی سبب ہے کہ فکر و تامل کے معرکے میں ہماری عقل غیر مفید اور فکر نارسا ثابت ہوتی ہے۔ وہی ابتدائی زمانہ عجب زمانہ ہے جس میں دل و دماغ صاف اور غیر مکدر ہوتے ہیں۔ فکر و غور کرنے کی عمدہ اور مضبوط بنیاد اسی وقت قائم ہو سکتی ہے۔ اس قوت کے پیدا ہو جانے سے شائستگی، تہذیب، علم و ہنر انواع اقسام کی دولت پر ثابت قدمی سے تصرف کر سکتے ہیں۔ اور جو باقی زندگی کہ ہم کو اس دنیا میں بسر کرنا ہے نہایت فارغ البالی سے بسر

کر سکتے ہیں - لیکن ہم ایسے اقبال مند کہاں تھے جو یہ دولت ہمارے ہاتھ آتی - ہم کو تو اوّل ہی حسن و عشق کی سوسائٹی میں شامل ہونا پڑا - قیس و فرہاد کی آشفتہ حالی کا نقشہ لیلیٰ و شیریں کے خوبی و جمال کی تصویر ہماری تعلیم کا جزو سمجھی گئی اول جب ہی مکتب میں قدم رکھا کسی کے یہ شعر بر زبان تھا:

اے داغ بر دل از غم حال تو لالہ را
شرمندہ ساخت آہوئے چشمت غزالہ را

اور کوئی یہ شعر ازبر پڑھتا:

ما مقیمان کوئے دلداریم　　رخ بدنیا و دیں نمی آریم

یہ پرانے فیشن کی (دقیانوسی) تعلیم ہے - جس تعلیم میں حکایاتِ عشق آمیز اور فسانہ ہائے جنوں خیز داخل ہوں اس سے پھر نتیجے کی امید رکھنا محض فضول خیال ہے - بلکہ سادہ اور صاف طبیعت کو بڑے خطرناک رنگ میں رنگتی ہے -

ہر تعلیم کے واسطے قدیم ہو یا جدید طبیعت کا یکسو ہونا بہت ضروری بات ہے - شاعرانہ خیال کی پابندی یا عشقیہ شعر و سخن کا مطالعہ طالب علم کے واسطے خراب اثر پہنچاتا ہے جیسے بدادت موسم کو اور ہوا طبیعت کو اور طبیعت جسم کو اور جسم جان کو - تعلیم جدید کی جو ایشیائی رنگ سے بالکل سادہ اور جس کے اصول نہایت قیمتی اور قابل قدر ہیں ہمارے واسطے نہایت ضرورت ہے جیسے نابینا کو بینائی کی - باوجود کسی قدر تعلیم قدیم پانے کے ہنوز نامبارک لقب نیم وحشی انسان کا ہم سے واپس نہیں ہوا ہے - لیکن اب زمانہ بدل چلا ہے، زمانہ پہلے سے غیر ہے - مگر بیشتر ہم کو اپنی عادت کی اصلاح کرنا فرض ہوگی - ہماری رفاہ اور صلاح کا سارا سامان مہیا ہے، ہماری حالت کبھی بدل جائے گی، ترقی کے زینے پہ قدم جمائیں گے اور انشاء اللہ ضرور ترقی مدارج کو طے کریں گے -

خدا کے فضل سے عالی جناب جنرل محمد اعظم الدین خاں صاحب بہادر وائس پریذیڈنٹ نے ان ضرورتوں کو ملاحظہ فرما کر یہ مدرسۂ علوم جدید نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ قائم کرایا - جناب ممدوح کی دلی توجہ اس مدرسے کی سرپرستی میں مصروف ہے - یہ ہونہار و تعلیم یافتہ نوجوان کا فرض ہے کہ اپنی عمدہ کوشش سے اپنی اعلیٰ لیاقت کا ثبوت جناب محتشم الیہ کے حضور میں پیش کرے - اس روز عالی جناب اپنی خاص توجہ کا آخری نتیجہ ملاحظہ فرما کر کس درجہ اظہار خوشنودی فرمائیں!

اے خدا جلد وہ مبارک دن دکھلا

محمد علی طالب علم مدرسۂ انگریزی رام پور اسٹیٹ
۱۸ اگست ۱۸۹۰ء

★



رضا شاہ پہلوی کے مزار پر



شاہی محافظ دستہ کی سلامی (ایران)

## فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں :
(دورهٔ ایران و ترکی)



فیلڈ مارشل اپنے شاہی میزبان ، شہنشاہ ایران کے ساتھ



اتاترک کو خراج عقیدت
(مزار کی طرف روانگی)



ترکی پرچم کی سلامی





# صدر آئزن ھاور پاکستان میں

۱: صدر پاکستان کے خیر مقدم کا جواب
۲: شاھی سواری
۳: فضا سے کورنگی کی نوآبادی کا نظارہ







۴: محافظ دستہ صدر پاکستان (مظاھرہ نیزہ بازی)
۵- ''آئی لائیک آئیک!''
۶: ''خوش آمدید''





# اک شمع رہ گئی تھی....

جمیل نقوی

بزمِ سخن کو پھر ماتم میں ہے۔ اسد ملتانی جو حالی، اکبر اور اقبال کے دور کی یادگار تھے ہم سے رخصت ہو گئے۔ ان کو محض اقبال ہی کے معتقدین میں، بزمِ سخن کے سب مسافر ہم نشین ہیں۔ مرحوم کو ماہِ نو کے ساتھ ایک ربطِ خاص تھا اور وہ ہمیشہ بصد شوق اسے اپنے رشحاتِ قلم سے مستفید فرماتے رہے۔ ہم آج اپنی محرومی کو بڑی شدت سے محسوس کر رہے ہیں جو تمام دنیائے ادب کی محرومی بھی ہے۔ ہم ذیل میں مرحوم اسد ملتانی کے متعلق ایک مختصر نگارش پیش کر رہے ہیں جس میں ان کے سوانح کے ساتھ ساتھ ان کے کلام کے خد و خال ابھارنے کی کوشش کی گئی ہے۔

محمد اسد خان اسد ملتانی ۱۳ دسمبر ۱۹۰۲ء کو کو گلی افغانان ملتان شہر میں پیدا ہوئے ــــــ نومبر ۱۹۵۹ء بمقام راولپنڈی داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ اِنّا لِلّٰہِ واِنّا الیہِ راجعون۔ ان کے والد ملک غلام قادر خان قوم افغان شیرانی سے تعلق رکھتے تھے۔ اسد ملتانی مرحوم نے مشن اسکول ملتان اور گورنمنٹ کالج لاہور میں تعلیم پائی۔ ۱۹۲۲ء میں بی، اے کیا۔ ۱۹۲۶ء میں امتحان مقابلہ میں کامیاب ہو کر گورنمنٹ آف انڈیا سیکریٹریٹ میں ملازم ہوئے۔ فارن اینڈ پولیٹیکل ڈیپارٹمنٹ میں اسسٹنٹ اور سپرنٹنڈنٹ رہے۔ پاکستان بننے کے کچھ دنوں بعد وزارت ریاستہائے سرحدات میں اسسٹنٹ سکریٹری مقرر ہوئے، اور آخر وقت تک اپنے فرائض منصبی کو بڑی دیانت اور خوش اسلوبی سے انجام دیتے رہے۔

اسد مرحوم بڑے مرنجان مرنج اور ملنسار بزرگ تھے۔ ان کی نظر اردو اور فارسی شاعری پر بہت وسیع تھی۔ اردو کے علاوہ کبھی کبھی فارسی میں بھی طبع آزمائی کرتے تھے اور اکثر اچھے شعر نکال لیتے تھے۔ کراچی آنے کے بعد ہی، غالباً ۱۹۴۹ء میں، میری ان سے ملاقات ہوئی تھی۔ ایک شاعر کی حیثیت سے خواہ ان کا مقام کچھ ہی ہو لیکن بحیثیت ایک انسان انھوں نے مجھے ہمیشہ متاثر کیا۔ ان کی خاکساری کم سخنی، بزرگانہ شفقت اور ایک ایسا خلوص جو عام طور پر میسر نہیں آتا، ان سب خصوصیتوں نے مل کر ان کی شخصیت کو بڑا پرکشش اور محبوب بنا دیا تھا۔ اس پر خدا ترسی اور اسلام دوستی مستزاد تھی۔

مرحوم اسد ملتانی آج کی دنیا میں اگلے وقتوں کے بزرگوں کا ایک عمدہ نمونہ تھے۔ مغربی تعلیم نے انہیں مشرقی تصورات اور اسلامی معاشرت کا اور بھی زیادہ گرویدہ کر دیا تھا۔ انہیں اسلام اور مسلمانوں سے عشق تھا۔ قرآن اور حدیث پر انہیں کامل ایمان تھا۔ اور اس سلسلہ میں وہ کوئی بات سننے کو تیار نہ ہوتے تھے۔ حتیٰ کہ ان کے ایک دیرینہ عزیز دوست نے ایک مشہور رسالہ میں جب اس مسئلہ پر ایسے خیالات کا اظہار کیا جن سے اسد مرحوم کو اختلاف تھا تو مرحوم نے اپنے مکان پر ہفتہ وار جلسوں کا انتظام کیا اور ایک مشہور عالم دین کو اس "فتنہ" کو دبانے کے لئے مواعظ کی دعوت دی۔ پند و موعظت کا یہ سلسلہ اُن کے راولپنڈی جانے تک جاری رہا۔

خود اسد ملتانی صاحب کے بیان کے مطابق انہوں نے تو دس برس کی عمر سے شعر کہنا شروع کر دیا تھا لیکن کالج میں پہنچنے کے بعد باقاعدگی سے شاعری کرنے لگے تھے۔ ۱۹۲۱ء میں کالج میں نظم گوئی کا ایک مقابلہ ہوا تھا جس میں ان کی نظم کو اول قرار دیا گیا تھا اور انعام بھی ملا تھا۔ مقابلہ میں داخل کرنے سے پہلے انہوں نے اپنی نظم علامہ اقبالؒ کی خدمت میں پیش کی تھی جس پر انہوں نے از راہِ کرم اصلاح فرما دی اور نظم کہیں سے کہیں پہنچ گئی، اور انعام کی مستحق قرار پائی۔ زمانہ طالب علمی میں سخن وری اور سخن فہمی کالج کی چہار دیواری تک ہی محدود رہی لیکن یہی وہ زمانہ تھا جبکہ اسد ملتانی نے مشقِ سخن بہم پہنچائی اور فنِ شعر پر عبور حاصل کیا۔ تعلیمی مشاغل سے فارغ ہونے کے بعد انہوں نے باقاعدہ شعر کہنا شروع

کر دیا۔ اردو کے علاوہ فارسی میں بھی اکثر نظمیں لکھیں جنہیں افغانستان کے رسائل میں بھی اکثر نقل کیا گیا۔ روزنامہ "زمیندار" اور "انقلاب" میں بھی نظمیں شائع ہونے لگیں۔ نیرنگ خیال، ہمایوں اور بعض دوسرے ادبی رسائل میں بھی بالالتزام لکھنا شروع کیا۔ لیکن ۱۹۲۸ء سے زیادہ تر نظمیں رسالہ معارف اعظم گڑھ میں ہی چھپتی رہیں۔ یا پھر تقریباً ۱۹۳۸ء سے رسالہ "طلوع اسلام" میں باقاعدگی سے لکھنا شروع کیا اور یہ سلسلہ برابر جاری رہا۔ "ماہ نو" میں بھی وقتاً فوقتاً ان کا کلام شائع ہوتا رہا۔ لیکن بجز "مرثیۂ اقبال" اور "ماتم حرم" کے جنہیں مرحوم نے کتابی شکل میں شائع کیا تھا، ان کا مجموعۂ کلام ابھی تک اشاعت پذیر نہ ہو سکا۔ [illegible] وہ مدت سے اپنے کلام کو مجموعہ کی شکل میں مرتب کر رہے تھے۔ "اے بسا آرزو کہ خاک شدہ"

یوں تو اسد ملتانی نے صنف غزل کو بھی بہت کچھ نوازا ہے لیکن ان کا اصل میدان نظم ہے۔ فی الحقیقت وہ بنیادی طور پر نظم ہی کے شاعر تھے اور ان کا بیشتر ادبی سرمایہ نظم ہی کی صورت میں ہم تک پہنچا ہے۔ لیکن ان کی نظمیں جدید شعرا کی نظموں سے باعتبار مزاج و باعتبار انداز بیان یکسر مختلف ہیں۔ ان کی نظموں کو مذہبی، سیاسی، وطنی، اور اصلاحی وغیرہ عنوانات کے تحت تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

اسد ملتانی کی نظموں میں اکبر کا طنز، حالی کے پند و نصائح قومی درد اور اقبال کا تفکر اور حب الوطنی کا ایک نہایت عمدہ امتزاج ملتا ہے۔ موجودہ دور میں وہ واحد شاعر تھے جس نے حالی اور اقبال کی روش شاعری کو نہ صرف کامیابی کے ساتھ برتا بلکہ اس کو آگے بڑھایا اور اس کی مصلحانہ شان برقرار رکھی۔ قومی شاعری جدید انداز میں بھی کی جاتی ہے لیکن وہ دل سے زیادہ دماغ کی شاعری ہے۔ حالی اور اقبال کی شاعری میں جو بات ہے وہ جدید قومی شاعری میں نہیں ملتی۔ حالی اور اقبال براہ راست قلب و روح کو متاثر کرتے ہیں۔ اسد ملتانی بھی اسی ڈگر پر چلے ہیں۔ اور انہوں نے بھی اپنی شاعری کی بنیاد خلوص اور حب الوطنی پر رکھی ہے۔ انہوں نے بھی باتیں بڑی سادگی اور سلاست کے ساتھ بڑے معصومانہ انداز میں پیش کی ہیں۔ خواہ غزل ہو یا نظم ان کے یہاں دونوں کا مزاج یکساں ہے۔ وہی اصلاح کی کوشش، اسلام اور مسلمانوں کی بہبودی و بہتری کے مضامین، مذہبی اور سیاسی مسائل کا بیان۔ قومی اور ملی عظمت کے ترانے اخلاقی اور اجتماعی قدروں کا پرچار۔ حسن عمل کی تلقین، بنی نوع انسان کا درد، یہ تمام موضوعات یوں دیکھنے میں تو بہت آسان نظر آتے ہیں مگر انہیں شعر کے قالب میں اس طرح ڈھالنا کہ شاعرانہ وقار بھی قائم رہے اور عام فہم انداز میں بات نہ صرف پورے طور پر ادا ہو جائے بلکہ قاری اور سامع کے دل و دماغ پر وہ تاثر بھی پیدا کر سکے جو اس کا اصل مقصود ہے۔ یہ بڑا مشکل کام ہے۔ اس مقام پر پہنچ کر شاعری صنعت گری ہو جاتی ہے۔ اور اگر شاعر کا خلوص کارفرما نہ ہو اور اس کے اپنے دل و دماغ پر موضوع کلام کا بھرپور اثر موجود نہ ہو اور اس کی تمام جزئیات پر اسے عبور حاصل نہ ہو تو ایک مصرعہ ترتیب دینا بھی مشکل ہوگا۔ اکبر، حالی اور اقبال کی طرح اسد ملتانی نے بھی یہ مقصد بڑے اہتمام سے طے کیا ہے اور اکثر و بیشتر وہ خاطر خواہ طور پر کامیاب ہوئے ہیں۔

یوں تو اسد ملتانی نے غزلیں بھی کافی تعداد میں کہی ہیں اور عام روش سے ہٹ کر اچھے اچھے شعر نکالے ہیں لیکن ان کا اصل میدان نظم ہے جہاں ان کے فطری جوہر پوری آب و تاب کے ساتھ نمایاں ہوئے ہیں خصوصاً مسائل حاضرہ پر ان کی بعض نظمیں بڑی کامیاب ہیں۔ مثلاً جب شہید ملت مرحوم کی قیادت میں قرارداد مقاصد منظور کی گئی تو اسد ملتانی نے اس بنیادی اقدام کا بڑے لطیف انداز میں خیر مقدم کیا ہے۔

اب پھر کسی کے حسن کا چرچا ہوا تو ہے
اس دور میں بھی عشق کا دعویٰ ہوا تو ہے

تو مضطرب کہ جلوہ ابھی عام کیوں نہیں
میں اس پہ مطمئن کہ تقاضا ہوا تو ہے

پھر ہو چلی ہے جرأت پرواز کی امید
روئے نگاہ سوئے ثریا ہوا تو ہے

آثار سربلندی اسلام ہیں عیاں
دنیا و دیں کا سلسلہ یکجا ہوا تو ہے

انجام کے لئے بھی خدا کارساز ہے
آغاز کار حسب تمنا ہوا تو ہے

افرنگ سے حجاز کی جانب پھرا ہے رخ
قبلہ بنائے قوم کا سیدھا ہوا تو ہے

ایک اور موقع پر انہوں نے کیسی اچھی بات کہی تھی ؎

ملت کی عمارت ابھی تیار نہیں

سامان تو موجود ہے معمار نہیں

ترشی ہوئی اینٹوں کے کچھ انبار تو ہیں

اک سیسہ پلائی ہوئی دیوار نہیں

اسد ملتانی کی ملی نظموں میں مجھے ان کی نظم "آئینِ نو" سب سے زیادہ پسند ہے۔ جو ۱۹۵۶ء میں انہوں نے نیا دستور جاری ہونے پر لکھی تھی اس کا ایک ایک لفظ کیف و اثر میں ڈوبا ہوا ہے ؎

سبز ہوئی شاخ شاخ پھول بنی ہر کلی

باغ ہوا باغ باغ، بادِ بہاری چلی

تاکہ عروسِ بہار اس پہ ہو گرم خرام

سبزۂ نو رستہ کا فرش بچھا مخملی

صحنِ گلستاں میں پھر ذکرِ محبت چلا

دل کے شبستاں میں پھر شمع مسرت جلی

تھی افقِ شرق پر چھائی جو کالی گھٹا

اس کی سیاہی ذرا رنگِ شفق میں ڈھلی

دورِ تذبذب گیا ختم ہوا اضطراب

دل کو سکوں مل گیا، دور ہوئی بیکلی

آج ہوئی رونما حریت کامله

سایۂ اغیار کی مہر سے مصیبت ٹلی

اقبال کو تو اپنا امام تصور کرتے تھے انہوں نے اپنی شاعری کا نصب العین ہی اس بات کو قرار دے رکھا تھا کہ اقبال کے "بصیرت" اور "سوزِ عشق" کو عام کریں۔ ان کی کامیاب ترین نظمیں وہی ہیں جہاں انہوں نے روحِ اقبال سے فیض حاصل کیا ہے۔

قائد اعظم کے متعلق یہ اشعار تمام تر حقیقت ہی کے آئینہ دار ہیں:

قائد اعظم نے ملت پر یہ احسان کر دیا

عقل و تدبیر و سیاست کو مسلماں کر دیا

ہے کمی کوئی تو کوتاہی ہماری ہے اسد

اس نے تو آزادیٔ کامل کا ساماں کر دیا

شاعرِ مشرق نے پاکستان کا دیکھا تھا خواب

قائد اعظم نے ساماں کر دیا تعبیر کا

اگرچہ اسد ملتانی نے اپنی نظمیں ایک اضطراری کیفیت اور وقتی تاثر کے ماتحت لکھی ہیں، اس کے باوجود ان کی ایک مستقل حیثیت بھی ہے۔ وہ آج بھی اتنی ہی نئی ہیں جیسی وہ تخلیق کے وقت تھیں۔ مجھے یقین ہے ہماری ملی شاعری میں انہیں ایک باوقعت مقام حاصل رہے گا۔ پھر وہ نظمیں جو مذہبی مسائل پر مبنی ہیں۔ ان کی دائمی افادیت سے کسی وقت بھی انکار نہیں کیا جا سکتا۔

"سفینۂ عرب" کے عنوان سے حاجیوں کی پاکستان سے روانگی کا سماں کتنے دلکش انداز میں پیش کرتے ہیں ؎

وہ دن بھی آخر آگیا　　کہ جس کا انتظار تھا

ادھر حرم کا قافلہ　　اُدھر عزیز و اقربا

دلوں میں خیر کی دعا　　سلامِ شوق برملا

یہی تھا سلسلہ کہ جب

چلا "سفینۂ عرب"

وہ دوستوں کی انجمن　　وہ ہم نشیں وہ ہم سخن

وہ دلبرانِ سحر فن　　وہ گھر وہ کشت وہ چمن

عزیز خطۂ وطن　　لگی دلوں میں کیا لگن

کہ چھوڑ کر یہ سب کے سب

چلا "سفینۂ عرب"

ایسے ہی اردو کو قومی زبان بنانے کی کس خوبصورتی کے ساتھ وکالت کرتے ہیں ؎

ہر چند اردو میں محاسن ہیں جبلی

اغیار سے جو داد اُسے ملنی تھی مل لی

کیا رنج کی بات اس سے اگر چھٹ گئی دلی

ہے اب بھی ہمارے لئے سرمایۂ ملی

ارباب وطن ہمدم و ہمراز ہیں اس کے

یک دل ہیں اگر دیس نئے ہم آواز ہیں اس کے

اور آگے چل کر نظم کو اس طرح ختم کرتے ہیں ؎

واپس وطن آئی ہے مسافر نہیں اردو

اس ملک کی مالک ہے مہاجر نہیں اردو

حالانکہ اسد ملتانی بنیادی طور پر میدانِ نظم کے ہی یکہ تاز ہیں لیکن غزل بھی ان کی شاعرانہ صلاحیتوں سے کافی فیضیاب ہوئی

(باقی صفحہ ۶۳ پر)

# اِک فرد، اِک دَور

(مولانا عبدالمجید سالک مرحوم کی یاد میں)

جگن ناتھ آزاد

پھر آئی ہے اردو کے گلستاں میں خزاں آج
پھر ہے لبِ افکار و حوادث پہ فغاں آج
پھر سینۂ الفاظ سے اٹھا ہے دھواں آج
پھر دیدۂ معنی سے ہوا خون رواں آج

پھر نالہ و زاری ہے صحافت کی زباں پر
ماتم کا ہے اک شور ظرافت کی زباں پر

اے بزمِ وفا! کون تجھے چھوڑ چلا ہے
ہر لب پہ جو فریاد ہے نالہ ہے بکا ہے
دُنیائے سخن کون الگ تجھ سے ہوا ہے
اے شعر و ادب! تم پہ یہ کیا وقت پڑا ہے

ماتم ہے یہ آزادؔ! نئے طَور کا ماتم
اک فرد کا ماتم ہے کہ اک دور کا ماتم

محفل کو گیا چھوڑ کے محفل کا وہ محبوب
ہر بات رہی جس کی پسندیدہ و مرغوب
جس کی نگہِ فیض سے ناخوب ہوئے خوب
کہتے تھے جسے اہلِ نظر کعبۂ مطلوب

اب کعبۂ مطلوب وہ پائیں تو کہاں ہم
اے وحشتِ دل بول کہ جائیں تو کہاں ہم

جس بزم میں تازہ تھا بخاری کا ابھی غم
اخترؔ کا الم، حسرتؔ و تاثیرؔ کا ماتم
کیفیؔ کی جہاں یاد ہوئی تھی نہ ابھی کم
جس بزم میں اک دردِ مسلسل کا تھا عالم

اس بزم سے سالکؔ بھی ہوئے آج روانہ
یا بزم سے ہے بزم کا سرتاج روانہ

وہ پیار کا شفقت کا عنایت کا خزینہ
اخلاص و محبت کا مودّت کا خزینہ
وہ مہر و وفا کا وہ مروّت کا خزینہ
مٹتی ہوئی دیرینہ شرافت کا خزینہ

آخر کو لُٹا گردشِ ایّام کے ہاتھوں
یا صبح کی تنویر مٹی شام کے ہاتھوں

کتنوں کو شرابِ سخن و شعر پلا کر
کتنوں کو حسیں نثر کے جادے پہ لگا کر
کتنوں کو نشانِ منزلِ مقصد کا بتا کر
کتنوں کو غمِ عشق کے آداب سکھا کر

ہر راہ میں نقشِ کفِ پا چھوڑ گیا ہے
قندیلِ محبّت کی ضیا چھوڑ گیا ہے

اے وقت! خبر ہے کہ وہ کیا دے کے گیا ہے
کیا شے وُہ تجھے مردِ خدا دے کے گیا ہے
اک دل وہ تجھے درد بھرا دے کے گیا ہے
اک روشنیٔ مہر و وفا دے کے گیا ہے

جو دردِ ازل اُس کی زباں پر تھا ترانہ
وہ درد ہے اب تیرا گراں مایہ خزانہ

سالکؔ کے حسیں طرزِ بیاں، طرزِ ادا سے
اک سوز میں ڈوبی ہوئی پُرکیف نوا سے
جو دے کے گیا ہے تجھے اس درسِ وفا سے
اے نسلِ نوی اس کے تفکّر کی ضیا سے

ممکن ہو تو کسبِ ادب و کسبِ ہنر کر
تاریکیٔ شب ہائے غمِ دل کی سحر کر

اے خاکِ وطن! منزلِ مقصودِ محبت
قرباں ترے ذرّوں پہ مرے اشکِ ارادت
مانا کہ ہے ناچیز بہت میری عقیدت
پہلے بھی کچھ آساں نہ تھی تیری زیارت

اس راہ میں اب ایک رکاوٹ سی پڑی اور
اک ٹوٹ گئی رشتۂ اُلفت کی کڑی اور

★

ڈرامہ:

# وہ لوگ

ہاجرہ مسرور

## کردار:

بابا خیرو: لمبی سفید داڑھی، سیاہ رنگت، سامنے کے دو دانت ٹوٹے ہوئے — سیاہ تہمد اور کھدر کی آستینوں والی صدری جسم پر ننگے پاؤں — گلے میں کپڑے سے منڈھا ہوا تعویذ۔

اماں: خیرو کی بیوی۔ ادھیڑ عمر کی دُبلی پتلی عورت۔ ماتھے پر سیاہ کپڑے کی پٹی بندھی ہوئی ہے۔ میلے، ڈھیلے ڈھالے چوڑی دار پاجامے اور لمبے کرتے میں ملبوس۔ سر پر ڈوپٹہ جس میں سے کندھوں پر پڑے ہوئے کھچڑی بال جھانکتے ہیں۔ گلے میں موٹے منکوں کی تسبیح۔

زینب: ان کی بڑی بیوہ بیٹی۔ عمر تیس سال۔ کالے ڈوپٹے لمبے کرتے اور چھوٹے پائنچوں کی سیاہ شلوار پہنے ہوئے ہے۔

جنت: چھوٹی بیٹی، عمر بیس سال۔ جسم پر سستے ریشم کی قدرے میلی شلوار اور قمیص۔ کانوں میں چاندی کی بالیاں اور ہاتھوں میں چاندی کی چوڑیاں۔

رجو: زینب کی بارہ تیرہ سال کی لڑکی۔ اٹنگی شلوار اور اونچی سی قمیص پہنے، سر پر گز بھر کا میلا سا کپڑا، ننگے پاؤں، بکھرے ہوئے بال، ہر بات ہنس کر لاپروائی سے کرتی ہے۔

ممدو: زینب کا لڑکا۔ عمر دس سال۔ تہمد اور بنیان میں ملبوس۔ پاؤں میں کینوس کا پرانا جوتا۔ جلدی جلدی بے حد جوش سے بولتا ہے۔

کلو: بابا خیرو کا بیٹا۔ عمر سترہ اٹھارہ سال۔ نئی نئی پھوٹتی ہوئی داڑھی مونچھیں جسم پر پاجامہ اور کرتہ، سر پر کپڑے کی گول ٹوپی — پاؤں میں جوتا۔

ننھا: جنت کا ڈیڑھ سالہ بچہ

مقام: ایک بڑا قصبہ

زمانہ: جو چاہے سمجھ لیجئے۔

## منظر:

(پردہ اٹھتا ہے تو ایک جھونپڑا نظر آتا ہے۔ جس کا صرف سامنے کی طرف ایک دروازہ ہے۔ جھونپڑی کے اگلے حصے پر پھونس کا چھپر ہے اس چھپر تلے ایک طرف ہٹ کر مٹی کا چولھا بنا ہوا ہے جس میں بے تحاشہ راکھ بھری ہوئی ہے اس کے قریب ہی ذرا سی ٹوٹی ہوئی چند سوکھی ٹہنیاں، دو چار اُپلے اور سوکھے پتے ڈھیر ہیں۔ ساتھ ہی چند المونیم کے برتن اور مٹی کا گھڑا پڑا ہوا ہے۔ دائیں بائیں مٹی کی نیچی چار دیواری پر اُپلے سوکھ رہے ہیں۔ صحن میں ایک طرف مٹی کے بدھنے اور ڈبے ڈھیر ہیں۔ یہ ہلکی سردیوں کی ایک شام ہے، سورج ابھی غروب نہیں ہوا اس لئے زرد ہوتی ہوئی دھوپ سے چھپر کا کچھ حصہ اور بائیں ہاتھ کی دیوار روشن ہے۔ اس دیوار سے ٹیک لگائے اماں حقہ سامنے رکھے بیٹھی اونگھ رہی ہے۔ چھپر تلے کھاٹ پر جنت کنگھی کر رہی ہے کنگھی سے زیادہ وہ اپنے چہرے کی طرف متوجہ ہے۔ بار بار وہ چھوٹے سے شیشے میں جھک کر اپنا چہرہ دیکھتی ہے، کبھی ناک کی کیل گھماتی ہے۔ اور کبھی گریبان کے چاندی کے بٹنوں کو چھوتی ہے۔ اس دوران میں اکثر وہ نظر اٹھا کر باہر کی طرف دیکھتی ہے جیسے کسی کا انتظار کر رہی ہو۔ زینب چولھے کے پاس اکڑوں بیٹھی گندھے ہوئے آٹے کو مکیاں لگا رہی ہے اور بار بار غصے اور حقارت سے جنت کی طرف دیکھتی جاتی ہے — چند لمحے بڑھیا اونگھنے سے چونک کر حقے کی نے ہونٹوں میں دباتی ہے اور پھر کھانسنا شروع کر دیتی ہے۔)

اماں: (کھانسی سے نجات پا کر لمبا سانس لیتے ہوئے) اری جینب (زینب) چلم میں آگ ڈال دے جرا سی۔

زینب: اِتی دیر ہوئی جنت سے کہا تھا تو نے کہ چولھا سلگا دے۔ اب سی

سے آگ مانگو۔ گھنٹے بھر سے بیٹھی مانگ پٹی کر رہی ہے۔

**جنت:** (ہاتھ پھیلا کر لڑنے کے انداز سے) ابھی یہ چولہا سلگا دوں، جیسے بڑے پلاؤ قورمے پکنے ہیں۔

**زینب:** (منہ بنا کر) ہنہ تیری سسرال میں تو روج (روز) پلاؤ پکتا ہے نا!

**جنت:** لے، پھر میری سسرال کا نام لیا!۔۔ دیکھ لے اماں! میں کوئی کہتی ہوں میرے گھر روج (روز) پلاؤ پکتا ہے! ہاں جب کوئی مہمان آئے تب تو جرور (ضرور) پلاؤ پکتا ہوا۔
(کنگھا رکھ کر آئینے میں منہ دیکھتی ہے اور چوٹی گوندھنے لگتی ہے)

**اماں:** اور کل دال نہیں پکوائی تھی اس کھیال سے کہ تیرا میاں آتا ہوگا۔

**زینب:** اور گھی سے بگھار بھی تو لگایا تھا ۔۔۔ کیسی منت کی تھی بابا نے فضلو پرچونئے کی تب اُدھار دال اور گھی اس نے دیا تھا (جلدی جلدی آٹے پر مکیاں لگاتی ہے)

**جنت:** (گندھی چوٹی پشت پر پھینک کر) ہاں تیرے تو دل پہ لکھ گیا۔ اگر وہ آکر گھی سے بگھاری دال کھا لیتا تو جانے کتنے جکر (ذکر) کرتی دنیا بھر میں۔

**زینب:** (ہونٹوں پر حیرت سے انگلی رکھ کر) ہائے ری جنت تو تو یوں ہی بگھڑ جاتی ہے۔ میں نے تو یوں ہی کہا تیری بات پر ۔۔۔ (سر جھٹک کر دوبارہ آٹے کی طرف متوجہ ہو کر) تیرا میاں بچارہ کون روج روج آتا ہے۔ میں نے تو آپ اماں سے کہا تھا کہ دال جرور پکے، جنت کا میاں ایک دن کو آئے اور روکھی روٹی کھا کر جائے کیسی سرم (شرم) کی بات ہے۔

**جنت:** (منہ پھلا کر مگر نسبتاً کم غصے میں) کل اس کو روکھی روٹی دینا سرم (شرم) کی بات تھی اور آج؟ آج تو وہ جرور (ضرور) پہنچے گا ۔۔۔ پھر؟

**اماں:** (تھوڑا سا کھانس کر) تیرے منے مہرو کو پرچونئے کی دکان پر نہیں بھیجا تھا؟ اب وہ اُدھار نہ دے تو تیری مَیّا کیا کرے۔ (کمر پکڑ کر اٹھتے ہوئے ٹھنڈی سانس بھر کر جیسے اپنے آپ سے مخاطب ہو کر) تیرا بابا کیا کرے؟ اپنے حصے کے رزق پر تو سدا جینے والے بابا خضر کا سایہ پڑ گیا جیسے ۔۔۔ کتنے دن ہو گئے آج؟ کوئی نہ آیا۔ (کچھ سوچ کر تیز آواز میں) لا، جنیب (زینب) وہ ڈیگچی اٹھا دے، اسے رکھ کر تو پرچونیا دال دے دے گا۔

**جنت:** (کھاٹ سے اٹھ کر ایک دم ہنستے ہوئے) لے بھلا اماں کی باتیں! دیکھ جنیب (زینب) (ہونٹوں پر ہاتھ رکھ کر) دیگچی پرچونئے کے پاس رکھ دے گی تو دال کاہے میں پکائی گی؟

**زینب:** (سنجیدگی سے) اور کیا ۔۔۔

(جنت ہنستے ہنستے چپ ہو جاتی ہے۔ وہ پھر آئینہ اٹھا کر کوٹھری کے دروازے میں غائب ہو جاتی ہے۔ اس دوران میں بڑھیا اماں چولھے کے پاس بیٹھ کر ٹھنڈا چولھا کریدتی ہے۔ آگ نہ پا کر دیوار میں بنے ہوئے چھوٹے سے طاق پر سے ماچس کی ڈبیا اٹھاتی ہے۔ اسے ہلا کر دیکھتی ہے اور پھر ماچس خالی پا کر اس کے ڈھکنے سے ایک تنکا توڑ کر دوبارہ آہستہ آہستہ چلتی دیوار کے پاس دھوپ میں بیٹھ کر تنکے سے خلال کرنے لگتی ہے۔ جنت کوٹھری سے نکل کر دوبارہ کھاٹ پر بیٹھ جاتی ہے۔)

**زینب:** (جنت کی طرف ہمدردی سے دیکھتے ہوئے) سورج ڈوبے رجو کو بھیجوں گی۔ شاید کوئی دیا جلا جائے۔ تیرا میاں آ گیا تو اس کی روٹی پر تیل چپڑ دیں گے۔

(جنت کوئی جواب نہیں دیتی، صرف اپنی ٹانگیں ہلاتی رہتی ہے اور بار بار دروازے کی طرف دیکھتی ہے۔ بڑھیا آنکھیں بند کئے خلال کئے جاتی ہے، اور زینب سر جھکا کر زور زور سے آٹے پر مکیاں لگانے لگتی ہے)

(چند لمحے کے وقفے کے بعد)

(مہرو اندر بھاگتا ہوا آتا ہے، اس کے چہرے پر ہنسی ہے اور آنکھیں خوشی سے چمک رہی ہیں۔ وہ بے حد بے تابی سے اِدھر اُدھر جیسے کچھ نظروں ہی نظروں میں تلاش کرنے کی کوشش کرتا ہے)

**زینب:** مہرو دال لایا؟

**مہرو:** وہ ۔۔۔ وہ ۔۔۔ آ گیا

**جنت:** (کھاٹ سے اٹھ کر) آگیا؟ اندر لے آ رے مہرو۔ (سر پر دوپٹہ ٹھیک کرتی ہے)

**مہرو:** (ٹھٹھک کر پھر ہنستے ہوئے) خالو تو پھر آئے گا ۔۔۔ بابا؟ ۔۔۔ بابا نہیں ہے؟ (بھاگ کر کوٹھری میں دیکھ کر لوٹتا ہے) بابا کدھر ہے؟

